

ہُوالشّافی

# فیض سلیمانی

مصنفہ و مولفہ جناب منشی ثابت علی صاحب پٹواری دیوبندی

حسبِ فرمایش

ملک دین محمد اینڈ سنز و پبلشرز تاجران کتب بازار کشمیری لاہور

نے

در مطبع فیروز پرنٹنگ ورکس باہتمام بابو عبدالحمید منیجر کے چھپوا کر کشمیری بازار لاہور سے شایع کیا

کتب خانہ طیب | Facebook

Scanned by CamScanner



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فصل اول تعویذات میں

واضح ہو کہ جو کوئی چاہے۔ کہ باہم دو آدمیوں کی محبت زیادہ ہووے تو سات کنکر لاہوری نمک لے کر اس آیۃ کو پڑھے ہر ایک کنکر پر ایک بار پڑھے۔ اور طالب و مطلوب کی ماں کا نام بھی لینا جاوے۔ اور نمک کو آگ میں ڈال دے۔ بمدد الٰہی از حد محبت ہو گی۔ وہ آیہ یہ ہے۔ اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ۵

## دیگر

جو کوئی اس تعویذ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور باوضو لکھے۔ جس شخص کے پاس جاوے گا وہ بہت عزت کرے گا۔ اور نہایت اخلاق سے پیش آوے گا۔ اور جو یہ تعویذ مشک سے لکھا جاوے۔ تو بہت جلد اثر کرے۔ تعویذ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۵ | ۳۰ | ۲۰ | ۳۰ |

**دیگر** واسطے محبت کے اس آیہ کو کھانے کی چیز پر پڑھے اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام

بھی لیوے۔ اور وہ چیز مطلوب کو کھلاوے۔ مراد بہت جلد حاصل ہو گی۔ آیہ یہ ہے

یا رحمتك كل شيء ودكلا نه وذاقه

**دیگر** اگر مطلوب ناراض ہو۔ اول آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اکیس دفعہ یا بُدّن دح لکھ کر کھلاوے فوراً مراد حاصل ہو۔

**دیگر** یہ نقش سورۂ اخلاص کا ہے حبّ کے لئے نہایت عمدہ ہے اس کو چار طرح پر عمل کرے۔ اوّل یہ کہ انار کے درخت میں لٹکادے۔ جب ہلیگا۔ مطلوب فوراً حاضر ہوگا۔ دوسرے صحرا میں دفن کرے۔ تیسرے آرد گندم میں گولی بناکر ۱۲ دن تک صبح کو دریا میں ڈال دے۔ چوتھے یہ کہ نقش کو فلیتہ بناکر منہ فلیتے کا مطلوب کے گھر کی طرف کرکے اکیس ۲۱ دن تک جلاوے۔ معشوق حاضر ہوگا۔ نہایت آموزدہ ہے۔

**دیگر** اگر شوہر اور اہلیہ میں نا اتفاقی ہو۔ تو دونوں کے نام اور ان کی ماں کے نام لکھ کر دھو کر پلاوے۔ محبت زیادہ ہو گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| احد | الله | هو | قل |
| يلد | لم | الصمد | الله |
| ولم | لد | يو | ولم |
| احد | كفواً | له | يكن |

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یا عیالی۔ یا صاحبی۔ عبد سرلتی۔ والتی تی تعنی۔ **دیگر** واسطے محبت کے اتوار کے دن بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھ کر جس کو دل چاہتا ہو سلام کرے۔ نہایت مہربان ہو۔ مگر زکوٰۃ لازم ہے۔ نہایت مجرب ہے۔ ۱۸۱۱۸۱۱۱۱ فلان بن فلان علی فلان بن فلان کی جگہ دونوں کی ماں کا نام لکھے۔

**دیگر**

اتوار کے دن جب آفتاب نہ نکلے اس وقت چھری ہاتھ میں لے کر قبرستان میں جاوے اور پرانی قبر کھود کر بائیں ہاتھ سے خاک نکالے اور اکتالیس بار سورہ اذا ذلزلۃ الارض پڑھ کر پھونکے۔ اور ذرا سی مطلوب کے گھر میں ڈال دے وہ فوراً عاشق ہو جاوے گا۔ واضح ہو یہ اسم میں نے بڑی کوشش سے تلاش



کر کے حاصل کئے ہیں۔ جو صاحب استعمال کرے۔ ساتھ اعتقاد کے کرے۔ خدا کرے تو مراد حاصل ہو گی۔ اس وقت بندہ کو دعا خیر سے یاد کریں۔

# فصل دوم کشتہ جات

## کشتہ ابرخ

بھنگومر ۲۰ تولہ۔ ابرخ ۱۰ تولہ۔ شورہ قلمی ۲ تولہ۔ دودھ آک ۳ تولہ اوّل دودھ آک کو ظروف گل میں رکھیں۔ اس پر ابرخ۔ پھر شورہ قلمی اس پر بھنگومر رکھیں۔ اور گل حکمت کریں۔ بعد ازاں ۵ اثار اُپلہ میں پھونک دیں۔ کشتہ ہو جاوے گا۔ دمہ والوں کو مفید ہے۔ ایک چاول خوراک۔ اس پر بالائی کھائے؛

## کشتہ نقرہ

واسطے تقویت اعضاء رئیسہ و باہ گرسنگی کو بہت مفید ہے۔ ہمراہ پان ایک رتی کھانا چاہیئے۔ نسخہ آدھ پاؤ پختہ برگ عشق پیچاں اور آدھ پاؤ پختہ برگ کو پنچ۔ دونوں کو باریک پیسے اور اکٹھا کر کے اس کے اندر روپیہ رکھے۔ اور دو اوپلہ لے کر ان میں کسی قدر گڑھا کرے۔ اور دونوں اوپلوں کے درمیان معہ روپیہ و برگ مذکور کے رکھ دے۔ اور آگ دے جب کہ سرد ہو جاوے آہستہ سے نکال لے۔ روپیہ خاک ہو جائے گا مگر حرف قائم رہینگے۔ چاہیئے کہ بہت احتیاط سے اٹھا دے؛

## کشتہ سنکھیا

کیمیا گروں کے کام آتا ہے۔ لیوے ایک لکڑی تہ دھارا کی سبز اور اس میں وزن کر کے ایک تولہ سنکھیا رکھ دے۔ اس پر ۳ ماشہ نمک بھرے۔ پھر اسی برادہ سے

کتب خانہ طبیب | Facebook

Scanned by CamScanner

جو اس لکڑی سے نکلا ہے۔ اس کا منہ بند کردے۔ اور ۲۰ ثار اوپلوں میں آگ دیوے انشاءاللہ کشتہ ہو جاوے۔

## کشتہ رانگ

۱۰ ثار اوپلہ لے۔ لصف ایک جار کھے۔ اس پر مہدی بچھاوے پھر رانگ ریزہ ریزہ کیا ہوا ڈالے۔ بعد ازاں باقی اوپلہ چن دے۔ اور آگ دے بعد سرد ہونے کے باحتیاط اٹھاوے۔ ریزہ رانگ مثل کھیل کے ہو جاوے گا۔

## کشتہ ہڑتال گئو دنتی

برگ نیب۔ اتولہ لے کر کوٹے۔ اور دو ٹکیاں برابر کی بناوے۔ اور ان ہر دو کے درمیان ہڑتال رکھے۔ اور چند اوپلوں میں رکھ کر آگ دے جبکہ سرد ہو جاوے احتیاط سے اٹھاوے۔

## دیگر

گھیکوار کا گودا قدرے ایک آبخورے میں رکھے۔ اس پر ہڑتال ڈالے پھر ہڑتال کا گودا گھیکوار کا اور ڈالے پھر اس آبخورہ کا منہ بند کر کے گل حکمت کردے۔ اور ۵ ثار اوپلوں میں رکھ کر آگ دیدے۔ موافق دستور نکال دے۔

## کشتہ پھٹکری

واسطے سرخی آنکھ کے مفید ہے ۵ تولہ نیب کے پتوں کا عرق نکالے اور دو تولہ پھٹکری دونوں کو ایک برتن میں گل حکمت کر کے پھونک دے۔ وقت سرد ہونے کے نکال کر سرمہ سا پیسے اور جو آنکھ سرخی لے آتی ہو۔ لگاوے مفید اور مجرب ہے۔

# گولی پارہ کی

نیلہ تھوتھا ۱۰ تولہ۔ پارہ ۴ تولہ۔ ۵ تولہ پسا ہوا نیلہ تھوتھا کڑاہی میں رکھے۔ اس پر پارہ ڈالے۔ پھر اس پر ۵ تولہ نیلہ تھوتھا اور ڈالے۔ دونوں چیزوں کو ایک سکورے سے ڈھکدے۔ بعدازاں کڑاہی میں پانی بھردے۔ اور چولھے پر رکھکر آگ روشن کردے۔ یہاں تک کے چار حصّہ پانی سے جب کہ ایک حصّہ جل جاوے۔ تو کڑاہی کو اتارلے اور آہستہ سے پانی نیچے گرادے۔ تو کڑاہی صرف برادہ سارہ جاوے گا۔ اس کو ایک کپڑا میں لے کر چھانے۔ تو اس میں سے کچا پارہ نکل جاوے گا۔ اور پختہ رہ جاوے گا۔ پختہ پارہ کی گولی بناوے۔ اور باحتیاط دو روز محفوظ جگہ رکھدے۔ کیونکہ دو روز میں نہایت ہو جاوے گی۔ اگر کٹورہ بنانا منظور ہو تو پارہ زیادہ پکاوے۔ اور ایک مٹی کے کچے پیالے پر پارہ کو برابر سب جگہ پر لگادے۔ اور رکھدے۔ بعد دو روز کے کچے پیالے کو توڑ ڈالے۔ پارے کا پیالہ قائم رہیگا۔

# فصل سیوم نسخہ قوت باہ

تخم گاجر ۲ تولہ تخم شلجم ۲ تولہ۔ تخم پیاز ۲ تولہ تخم مولی ۲ تولہ۔ گلسرخ ۲ تولہ تخم بلیون ۶ ماشہ۔ مغز چلغوزہ ۲ تولہ۔ بوزیدان ۶ ماشہ۔ قسط شیریں ۶ ماشہ زنجبیل ۶ ماشہ تودری سرخ ۲ تولہ۔ تودری سفید ۲ تولہ۔ اندرجو شیریں یکتولہ۔ شقاقل مصری یکتولہ بہمن سرخ ۲ تولہ۔ بہمن سفید ۲ تولہ دانہ الائچی خورد ۹ ماشہ جوزبویہ ۶ ماشہ۔ روسا ۶ ماشہ ثعلب مصری ۳ تولہ۔ موصلی وکھنی۔ موصلی سفید۔ موصلی سیاہ۔ سنبل ۶ ماشہ۔ بیترج ۶ ماشہ موتیا ۶ ماشہ۔ جلبوتری ۳ ماشہ دار فلفل ۳ ماشہ ارہرا مردنی تولہ۔ عود خام یکتولہ

Scanned by CamScanner

زعفران ۶ ماشہ۔ دار چینی ۶ ماشہ۔ سورنجاں شیریں ۶ ماشہ۔ ماہی رویاں ۲ تولہ۔ مغز ۲ تولہ
مغز پستہ ۲ تولہ۔ مغز خیارین ۲ تولہ۔ دانہ خشخاش ۲ تولہ۔ مغز اخروٹ۔ مغز سرق ۲ تولہ
مغز بادام مقشر ۲ تولہ۔ مغز نارجیل ۲ تولہ۔ مغز پنبہ دانہ ۲ تولہ۔ گنجد مقشر ۲ تولہ۔ نبات۔ ثار عسل
اصلی۔ ثار۔ قرص کادسوہاں کردہ ۳ تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۲۵ عدد۔ دماغ کنجشک نرخانگی
۲۵ عدد۔ درروغن گاؤ بریاں کردہ جملہ ادویات کو کوٹ چھان کر شہد میں ملا دے خوراک
۲ تولہ یا ۳ تولہ بوقت صبح کھائے۔ جماع و کھٹائی سے پرہیز لازم ہے۔ اور موسم
سرما میں یہ نسخہ بہت مفید ہے۔ اور موسم سرما میں ہی اس کو کرنا چاہیئے ۰

## دیگر

ثعلب مصری ۲ تولہ۔ تودری سرخ یکتولہ۔ تودری سفید یک تولہ۔ بہمن سفید یکتولہ
بہمن سرخ یک تولہ۔ موصلی سنبل یک تولہ۔ تالمکھانہ یکتولہ۔ مغز تخم املی یکتولہ۔ مغز دال ماش
مقشر یکتولہ۔ ماربھوسہ یکتولہ۔ اسپغول یک تولہ۔ ماموصلی سفید یک تولہ۔ تخم کونچ یکتولہ
گوند کیکر یکتولہ۔ کونپس کیکر یکتولہ۔ گل بڑھ دو تولہ۔ موچرس یکتولہ۔ گوند ڈھاکہ یکتولہ
پھلی خسام لیکر ۲ تولہ قلعی کشتہ ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر دوچند شکر سفید ملا کر
سفوف بنا دیں۔ خوراک ایک تولہ۔ بوقت صبح ہمراہ آدھا آثار دودھ مادہ گاؤ کے
کھاویں۔ اور بیس روز برابر عورت سے پرہیز کریں۔ بفضلہ تعالےٰ حالت اصلی ہو
جاوے گی۔ از سرنو گویا جوانی آوے ۰

## دیگر

بیخ گاجر یک تولہ۔ بیخ حوکی یک تولہ۔ اجمود یک تولہ۔ جوائن یکتولہ۔ بیخ رسیان
یکتولہ۔ تخم پیاز یک تولہ۔ سیاہ دانہ یک تولہ۔ تخم ہلیون یک تولہ۔ ان سب

دواؤں کو رات کے وقت بھگو دے۔ پھر جوش دے جس وقت چہارم حصہ پانی رہ جاوے۔ دوسری دوائیاں جو ذیل میں تحریر ہیں۔ کوٹ چھان کر دو چند شہد میں قوام بنائیں۔ نشادر ۲ تولہ۔ سونٹھ ۲ تولہ۔ اندر جو ۲ تولہ۔ ہیر سیاہ ایک تولہ۔ گوند سفید ۲ تولہ۔ سیاہ دانہ ۲ تولہ۔ عود ہماری ۲ تولہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر اس عرق مذکور میں معہ دو حصہ شہد ملا کر قوام کر لے۔ وقت صبح و شام ایک ایک تولہ خوراک کھاوے حسب دستور پرہیز لازم ہے۔ یہ نسخہ نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

# امساک

برائے امساک اور جلد ہو جانے انزال کو فائدہ مند ہے۔ اور آلہ مردی مضبوط کرتا ہے اور استادگی لاتا ہے۔ اور قوت زیادہ دیتا ہے۔ دماغ کو قوی کرتا ہے۔ اور طبیعت کو خوشی دیتا ہے۔ بار بار تجربہ ہوا ہے۔

دارچینی ۹ ماشہ۔ سنج ۹ ماشہ۔ رومی مصطگی ۹ ماشہ۔ مشک ۲ رتی۔ جائفل ۱۲۰ ماشہ کباب چینی ۹ ماشہ۔ بالچھڑ ۹ ماشہ۔ عود ہندی ۹ ماشہ۔ حب النیل سفید ۴ ماشہ۔ اجوائن ایک تولہ دس ماشہ۔ پوست ایک تولہ ۱ ماشہ۔ خشخاش ایک تولہ ۱ ماشہ۔ اندر جو ۱۳ ماشہ چوا ۱۰ تولہ۔ خصیۃ الثعلب ۱۰ تولہ۔ سونٹھ ۱۰ تولہ۔ اجود ۱۰ تولہ۔ تخم ریحان ۱۰ تولہ۔ عود حسیب ۱۰ تولہ۔ دال مسور ۵ تولہ۔ مغز چڑی کا خشک کیا ہوا ڈیڑھ تولہ۔ مایہ شتر اعرابی ۱۰ تولہ۔ زعفران ۴ ماشہ۔ مصری ۵ تولہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر تین حصہ شہد اور قدرے روغن بادام ملا کر رکھ چھوڑیں۔ خوراک ۴ ماشہ سے چھ ماشہ تک بوقت صبح۔

# قوت

واسطے قوت باہ کے یہ نسخہ اکسیر ہے۔ آدھ آثار نخود مقشر بریان کر کے آٹا

Scanned by CamScanner

کر لے۔ اسی قدر شکر سفید ملا کر روغن زرد میں قوام کر کے تین چھٹانک میوہ۔ بادام پستہ کشمش وغیرہ ملا کر وقت صبح کے خوراک ایک چھٹانک ہر روز کھاوے طاقت جسم کی بھی دوچند ہو جاوے گی۔

# واسطے امساک و ترقی باہ

گانجھا ایک ماشہ۔ بھنگ ایک ماشہ۔ عود ایک ماشہ۔ سیاہ تل ایک ماشہ۔ بہیڑ ایک ماشہ۔ زعفران ۲ ماشہ۔ جوز دو ماشہ مشک نیم درم۔ بیخ سوکراں ۴ ماشہ۔ ان سب کو اور چھان کر شہد میں گولی مانند نخود کے بنا لے۔ دو گھڑی پہلے ایک گولی جماع سے کھاوے۔ اگر اس روز اثر کم ہو تو دوسرے دن دو گولی کھاوے امساک بہت ہو گا۔ اور قوت بھی زیادہ کرے گا۔

## دیگر

گوند ببول ۳ ماشہ۔ شکر سفید ۹ ماشہ۔ دونوں کو کوٹ ملا کر دودھ میں جوش دیں۔ جب کہ نصف رہ جائے۔ پیویں۔ بعد ازاں اپنے کام میں مصروف ہوں۔ نہایت کیفیت حاصل ہو گی مجرب ہے۔

## دیگر

یہ نسخہ بار بار تجربہ میں آیا ہے۔ اور کبھی فرق نہ پایا۔ اکثر کا مقولہ ہے۔ کہ نسخہ امساک بغیر اجزاء نشہ کے نہیں ہوتا۔ لیجئے اس نسخہ کو بھی ذرا آزمائیے۔ اور کیفیت دیکھئے یہ خیال نہ ہو کہ اس میں دوا تو کچھ ہی نہیں۔ کیا امتحان کریں۔ نہیں نہیں ضرور

بالضرور اس کو استعمال کرو۔
عاقر قرعہ ۳ ماشہ۔ تخم ریحان ۳ ماشہ۔ شکر سفید ۶ ماشہ اوّل عاقر قرحا کو خوب باریک پیسے۔ پھر تخم ریحان اور شکر سفید ملا کر پھانکے۔ اس پر آدھ آثار دودھ پیئے۔ بعد ایک گھنٹہ کے مصروف جماع ہو اور کیفیت دیکھے۔

# نسخہ جات سوزاک وغیرہ

پوست ہلیلہ کلاں ۳ تولہ۔ پان دہ عدد۔ پوست انار شیریں۔ ۲ تولہ طوطیاں بریاں ۲ تولہ جملہ ادویات کو جوکوب کر کے ایک ہانڈی میں بھگو دے۔ جبکہ وہ دوائیں گل جائیں تو اس میں سے پانی لے کر پچکاری لگادیں +

## دیگر

مُردار سنگ ۲ تولہ پوست ہلیلہ ایک تولہ۔ آملہ مقشر ایک تولہ کباب چینی ۳ ماشہ۔ رسوت ۳ ماشہ کافور ۳ ماشہ طوطیا ۶ ماشہ۔ سنگ جراحت ۴ ماشہ۔ ریوند چینی ۴ ماشہ۔ گوکھرو ۶ ماشہ گل ارمنی ۳ ماشہ۔ جملہ ادویات کو جوکوب کر کے ایک سیر پانی میں خوب گاڑھا عرق نکال کر پچکاری متواتر چند روز کرے۔ بفضلہٖ رب غفور بہت جلد فائدہ ہوگا۔

## دیگر

واضح ہو کہ ترکیب ذیل سے سینکڑوں آدمی کو فائدہ ہوا ہے۔ یہاں تک کہ جن کو بوجہ سوزاک کے بہت تکلیف تھی۔ اور پیپ وغیرہ سے پاجامہ بہت خراب ہو جاتا تھا۔ ایک روز میں ان کو بہت فائدہ معلوم ہوا۔ دو تین روز میں بالکل آرام ہو جاتا ہے۔ وہ نسخہ یہ ہے۔ زبان سگ نر کو لے کر ۳ چھٹانک روغن سرشف

میں اس قدر پکاوے۔ کہ زبان مذکور قریب جلنے کے ہو جاوے۔ چھان کر ایک شیشے میں رکھ دے۔ اور ایک تولہ رسوت پاؤ بھر پانی میں بھگو کر مل کر چھان لے۔ بعد ازاں ان رسوت کے چھ ماشہ روغن مذکور داخل کرے۔ اور پچکاری کرے۔ بہت جلد فائدہ ہوگا۔ بمدد خداوند تعالےٰ مجرب و آزمودہ ہے۔

پرہیز حسب دستور ضرور چاہیئے۔

# نسخہ قوت باہ

حلوا باہ کے لئے نہایت مفید ہے اور مجرب ہے۔ زردی بیضۂ مرغ ایک سو۔ قند سفید ۱ سیر۔ روغن زرد ۵ تار۔ زعفران ۳ ماشہ۔ مغز بادام ۵ تولہ۔ مغز پستہ ۵ تولہ۔ کھویا ۵ تولہ۔

زردی بیضۂ مرغ کو روغن زرد میں بھون کر اور جملہ ادویات کو شامل کر کے ایک ظروف میں محفوظ رکھے۔ خوراک۔ وقت صبح ۵ تولہ ہر روز کھاوے۔

# اوّل درجہ کا امساک

افیون ۲ ماشہ۔ لونگ ۲ ماشہ۔ دارچینی ۲ ماشہ۔ جوز ۲ ماشہ۔ جاوتری ۲ ماشہ۔ سمندر سوکھ ۲ ماشہ۔ رومی مصطگی ۲ ماشہ سب کو شہد میں ملاویں۔ اور برابر نخود کے گولی بناویں اور جماع سے پہلے ایک گھنٹہ ایک گولی کھاویں۔ اور جو جلد انزال منظور ہو۔ تو ترشی کا استعمال کریں۔

# دیگر

کباب چینی۔ عاقر قرحا۔ اسپند۔ عود۔ مغز کدو۔ مغز خیارین۔ مغز خربوزہ۔ جملہ

ادویات دو دو ماشہ لے کر کوٹ چھان کر ہموزن قند سیاہ میں ملاوے۔ اور نخود کے برابر گولیاں بناوے۔ وقت جماع دو گھنٹہ پہلے ایک گولی کھاوے اس پر آدھ سیر دودھ پیئے۔ امساک بہت ہوگا۔ اور قوت بھی زیادہ ہوگی۔

# ایضًا

سپند ۳ ماشہ۔ جوتری ۳ ماشہ۔ جب الفل ۳ ماشہ۔ تریاق ۲ ماشہ۔ مصری ۹ ماشہ تل سیاہ مقشر ایک تولہ۔ ان سب دواؤں کوٹ چھان کر موافق اجزاء کے شہد ملا کر ۳۔۳ ماشہ کی گولی بنائے۔ وقت حاجت کے ایک گولی کھا کر مشغول صحبت ہو نہایت کیفیت حاصل ہوگی۔

# نسخہ طلاء

یہ روغن قضیب کو سخت و موٹا و دراز کرتا ہے۔ اور قوی کرتا ہے۔ خواہ ناامید بھی ہو چکا ہو وہ یہ ہے:

روغن چنبیلی آدھ پاؤ لے کر ایک بوتل میں بھرے۔ بعد ازاں ایک سو جیو نٹے بڑے بڑے قبرستان سے لا کر اس میں ڈالے۔ چالیس روز رکھا رہنے دے بعد چالیس دن کے قضیب پر لگاوے۔ الا قضیب کو موٹے کپڑے سے کھچا لیتو خدا چاہے۔ اچھا خاصہ تندرست ہو جاوے گا۔ اکیس روز لگاوے۔

# طلاء مجرب

ایک حربا یعنی گرگٹ جو نہایت پرانا ہو لاوے۔ اور اس میں ایک تولہ سم الفار یعنی سنکھیا بھر دے۔ اور آتشی شیشی میں بھر کر موافق دستور مشہور تیل نکالے

اور باحتیاط رکھے۔ اکیس روز متواتر بنگلہ پان کے ساتھ لگاوے۔ اور عورت سے پرہیز رکھے۔ انشاءاللہ قوت باہ زیادہ ہوگی۔ اور مثانہ بہت طاقتور ہو جاوے گا۔ تا اینکہ اگر مادر زاد بھی ہوگا۔ تو ایک دفعہ تندرست ہو جاوے گا۔ الا پرہیز ضرور لازم ہے۔ کھٹائی۔ کچا۔ میٹھا تیل وغیرہ سے پرہیز رکھے۔

## طلاء دیگر

یہ طلاء نہایت ہی مفید ہے۔ اعضاء تناسل کو سخت و فربہ اور قوی کرے یہاں۔ یہاں تک کہ کیسا ہی بیکار ہو۔ اس کو بھی فائدہ ہو لاوے۔ سانپ کلاں اور سیاہ اور اس کے منہ کے اندر ایک تولہ سم الفار ڈالے۔ جو اندر چلا جاوے پھر ایک شیشہ آتشی لیوے۔ اور اس سانپ کو اس کے اندر بھر کر حسب دستور روغن نکالے۔ اور بحفاظت رکھے۔ وقت ضرورت بنگلہ پان کے دو قطرے لگا کر باندھے۔ قریب پندرہ روز کے یہ استعمال کرے۔ یقین کامل ہے کہ انشاء اللہ تعالےٰ بھلا چنگا ہو جاوے۔

## ایضاً

یہ نسخہ نہایت آسان اور سہل ہے۔ تاثیر بڑے بڑے نسخوں کے برابر ہے۔ رگ و پٹھوں کو کھولے۔ اور طاقت بخشے۔ دار چینی ۴ ماشہ گھاس چیٹو ٹی کی جڑ ۳ ماشہ۔ ان دونوں کو مثل سرمہ کے کرے۔ اور ۱۰ ماشہ شہد میں ملاوے ضرورت کے وقت ذرا سا لے کر آلہ مردمی پر ضماد کرے۔ سات روز متواتر وقت شب یہ کام کرے۔ اور جماع وغیرہ سے پرہیز کرے۔ اور پھر اس کا تماشا دیکھے۔

اور باحتیاط رکھے۔ اکیس روز متواتر بنگلہ پان کے ساتھ لگاوے۔ اور عورت سے پرہیز رکھے۔ انشاءاللہ قوت باہ زیادہ ہو گی۔ اور مثانہ بہت طاقتور ہو جاوے گا۔ تا اینکہ اگر مادر زاد بھی ہو گا۔ تو ایک دفعہ تندرست ہو جاوے گا۔ الا پرہیز ضرور لازم ہے۔ کھٹائی۔ کچا۔ میٹھا۔ تیل وغیرہ سے پرہیز رکھے۔

# طلاء دیگر

یہ طلاء نہایت ہی مفید ہے۔ اعضاء تناسل کو سخت و فربہ اور قوی کرے یہاں۔ یہاں تک کہ کیسا ہی بیکار ہو۔ اس کو بھی فائدہ ہو لاوے۔ سانپ کالا ان اور سیاہ اور اس کے منہ کے اندر ایک تولہ سم الفار ڈالے۔ جو اندر چلا جاوے پھر ایک شیشہ آتشی لیوے۔ اور اس سانپ کو اس کے اندر بھر کر حسب دستور روغن نکالے۔ اور بحفاظت رکھے۔ وقت ضرورت بنگلہ پان کے دو قطرے لگا کر باندھے۔ قریب پندرہ روز کے یہ استعمال کرے۔ یقین کامل ہے کہ انشاء اللہ تعالےٰ بھلا چنگا ہو جاوے۔

# ایضاً

یہ نسخہ نہایت آسان اور سہل ہے۔ بتاثیر بڑے بڑے نسخوں کے برابر ہے۔ رگ و پٹھوں کو کھولے۔ اور طاقت بخشے۔ دارچینی ۳ ماشہ گھاس چیٹو ٹی کی جڑ ۳ ماشہ۔ ان دونوں کو مثل سرمہ کے کرے۔ اور ۶ ماشہ شہد میں ملاوے ضرورت کے وقت ذرا سا لے کر آلہ مردمی پر ضماد کرے۔ سات روز متواتر وقت شب یہ کام کرے۔ اور جماع وغیرہ سے پرہیز کرے۔ اور پھر اس کا تماشا دیکھے۔

# نسخہ جات متفرقات

نسخہ واسطے دھُند و سُرخی۔ رسوت ۳ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ پھٹکری ۳ ماشہ چینی ۳ ماشہ۔ پانی برگ املی ۳ ماشہ پانی برگ نیب ۳ ماشہ ان سب کو دستہ آہنی میں کھرل کرے۔ جب کہ خوب باریک ہو جاوے۔ آنکھ میں لگاوے۔ بہ فضل ایزد رب غفور فائدے پر فائدہ ہوگا۔

## واسطے دفع جالا وغیرہ

سرمہ سیاہ ایک تولہ۔ فلوس مسی۔ جھاڑ شاہی۔ ایک عدد دودھ برگد ایک تولہ اجوائن خراسانی ایک تولہ۔ ایک ظروف گلی میں۔ اول دودھ رکھیں۔ بعد ازاں سُرمہ ڈالیں۔ اس پر تانبہ رکھیں۔ پھر اجوائن ڈالیں۔ بعدہٗ گل حکمت کرکے۔ آثار اوپلوں میں پھونکیں۔ جب سرد ہو جاوے۔ کھرل کریں۔ مثل غبار کرلیں۔ بعدہٗ آنکھ میں لگادیں۔

## دافع آتشک

جس شخص کے آتشک کو آرام نہ ہوتا ہو۔ تو وہ یہ دوا کرے۔ لاوے پوست کچنال ۵ ثار۔ پوست نیب ۵ ثار۔ پوست بکائن ۵ ثار۔ پھلی ببول ۵ ثار۔ بیخ اندرائن ۵ ثار۔ قند سیاہ۔ کہنہ ۵ ثار۔ کٹیلی خورد۔ جس میں گول پھل آتا ہے۔ مع بیخ و شاخ کے ایک درخت جملہ ادویہ کو ۱۲ ثار پانی میں پکاوے۔ جب کہ چہارم حصہ پانی رہ جاوے۔ اتار لے اور وقت صباح قریب آدھ پاؤ یا کم و زیادہ پیوے۔ اس سے دست آویں

گے۔ احتیاط ایسی رہنی چاہیئے کہ جیسے اکثر جلاب میں ہوتی ہے۔ دوپہر کو کچھڑی کھادے۔ سات روز تک کرے۔ بالکل صاف ہو جائے گا۔ یہ نسخہ نہایت مجرب وآزمودہ ہے۔

# روغن خضاب

واضح ہو۔ کہ روغن کیا ہے۔ گویا کیمیا ہے۔ اور نسخہ ایک درویش سے حاصل ہوا ہے۔ چونکہ مفاد عام منظور ہے۔ اس واسطے یہ نسخہ بھی تحریر میں آیا۔

بہیڑہ ثار ہرڑ ثار۔ آملہ ثار۔ ان تینوں اجزاء کو خوب کوٹے۔ اور چھانے۔ اور دانہ انبہ میں حسب کہ اس میں جالی یعنی گٹھلی نہ پڑی ہو۔ تراش کر بھر دے۔ اور جست کے تار سے جملہ کیریوں کو باندھے۔ اور ایک ہانڈی جست کی لے کر اس میں قریب تین پاؤ کے۔ روغن سرسوں ڈالے۔ بعد ازاں وہ کیریاں بھی اس ہانڈی میں بھر دے اور جست کے سرپوش سے اس کا منہ بند کر کے فضلہ یعنی کوڑے پر دبا دے۔ بعد چالیس روز کے نکالے۔ اور وہ تیل سفید بالوں کو لگاوے۔ قدرت خدا سے بال سیاہ ہوں گے۔

# قضیب

عاقر قرحا ۲ تولہ۔ گھونگچی سفید ۲ تولہ۔ برادہ دندان فیل ۲ تولہ ان تینوں اجزاء کو باریک پیس کر پوٹلی بنا دے۔ اور السی کے تیل میں ڈبو کر گرم گرم سینک کرے سات روز تک سینکے۔ انشاءاللہ تعالےٰ بہت فائدہ ہو گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔



# منجن مستحکم دندان

زنجبیل ایک تولہ۔ گیرو ایک تولہ۔ تمباکو خوردنی ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایکتولہ نمک سیندھا ایک تولہ۔ کشنیز ایکتولہ۔ طوطیا بریان ۲ رتی۔ پھٹکری بریاں ایک تولہ۔ بالچھڑ ایک تولہ۔ جملہ ادویات کو کوٹ چھان کر مسنون کرے۔

## تمام شد

...قرآن مجید حمائل

...اء ملنے کا

سید ابوسعید شاہ گلشن قادری
۲۷ ستمبر ۲۰۱۷

0300-4695094
PUNJAB BAR COUNCIL
حکیم سید ابوسعید شاہ گلشن قادری
ایل، ایل، بی
ایم اے (اردو، عربی، فارسی)
فاضل طب وجراحت (ڈی، ایچ، ایم، ایس)
بستی عبداللہ پہلی پہاڑ روڈ دیپالپور

عطاری قانون
طبابت انواع بیماریها به روش قانون
اعضای مفرد (رئیسه)
مشاور غذایی
۰۹۱۵ ۹۹۵ ۱۵۷۴
۰۹۳۱ ۷۵۱ ۶۰۷۹
عثمان آباد، خ نبوت، جنب مسجد توحیدی (معروف به مسجد کوهی)

ملک دین محمد اینڈ سنز تاجران کتب بازار کشمیری لاہور

سے طلب فرماویں

Subject
Year. Month. Date. ( )

۰۹۹۰۳۴۵۵۴۱۱

۰۹۱۵۷۵۴۲۶۸۷

عطاری قانون داروهای گیاهی

حکیم غلامحسین

چابهار - روبروی

بازار سرپوشان

کوچه خرداد - جنب میوه‌فروشان بازار

دست فروشی کنار مسجد نوی

SAADI